# الدرس الثاني والخمسون (۵۲)

| | |
|---|---|
| صودق على ميزانية الهند۔ | ہندوستان کا بجٹ پاس کیا گیا۔ |
| سافر ۱۵۰۰ عسكري اوربي الى بكين۔ | ایک ہزار پانچسو یورپین سپاہی پکین کو روانہ ہوئے |
| وقع وكلاء الدول على مشروع ابتدائي۔ | سلطنتوں کے وکلاء نے ابتدائی تجویز پر دستخط کیے۔ |
| تفيد اخبار انقوره ان موسم الحصاد فيها جيد كثيرا۔ | انگورہ کی خبروں سے معلوم ہوا کہ وہاں فصل کاٹنے کا موسم اچھا ہے |
| صرح لحضرة ابراهيم بك حليم وكيل مديرية قنا باجازة من ۱۵ ابريل الى ۱۰ يوليه۔ | ابراہیم بک حلیم نائب کلکٹری قنا کی رخصت ۱۵ اپریل سے ۱۰ جولائی تک منظور ہوئی۔ |
| انيب عن حضرة حافظ افندي ليقيم باعماله مدة تغيبه۔ | حافظ آفندی ان کا قائم مقام مقرر ہوا کہ ان کی غیر حاضری کے زمانے میں ان کے کاروبار کا انصرام کرے۔ |
| توفيت الى رحمة الله والدة حضرة مهندس مركزنا بالشرقية۔ | ہمارے صدر مقام شرقیہ کے انجینئر کی والدہ فوت ہوگئیں |
| شيعت جنازتها في موكب حافل بارباب الحيثيات من اعيان المدينة وموظفيها۔ | اس کا جنازہ پورے جلوس کے ساتھ اٹھایا گیا۔ جس میں شہر کے معززین اور سرکاری عہدہ دار شامل تھے |
| حدث امس زلزال في ازمير امتد بضع ثوان ولكن لم يحدث منه خسائر في النفوس۔ | کل کے روز ازمیر میں بھونچال آیا اور کئی سیکنڈ تک رہا لیکن اس سے جانوں کا کوئی نقصان نہیں ہوا |
| صدرت قرار من مديرية جيزة يقضي بمنع الاستقاء من ترعة سوارس منعا تاما۔ | جیزہ کی کلکٹری سے حکم صادر ہوا ہے کہ نہر سوارس کے گھاٹ سے پانی بھرنے کی قطعی ممانعت ہوگی۔ |

# الدرس الثالث والخمسون (٥٣)

| | |
|---|---|
| توجہ سفیر المانیا الی بکین۔ | جرمنی کا سفیر پیکن کو روانہ ہوا۔ |
| احتلت الجنود البریطانیۃ ملدیۃ کاردلینا۔ | انگریزی فوج شہر کارڈ لینا پر قابض ہوئی۔ |
| اصدرت الروسیا امرھا لمنع تصدیر الاسلحۃ للصین۔ | گورنمنٹ روس نے حکم دیا ہے کہ چین میں ہتھیار جانے نہ پائیں |
| تقرر ضرب الحجر الصحی علی مسافری بیروت ٤٨ ساعۃ۔ | بیروت جانے والوں پر ٤٨ گھنٹے کا قرنطینہ (کوارنٹائین) مقرر ہوا۔ |
| تبرعت حضرۃ الوجیہ الشیخ رضوان المقاول بخمسۃ عشر جنیھا اعانۃ المدرسۃ الخیریۃ۔ | شیخ رضوان ٹھیکیدار نے پندرہ پونڈ مدرسہ خیریہ میں بطور اعانت کے دیئے۔ |
| قلت المیاہ فی ترعۃ الرشیدیۃ بسبب انحطاط میاہ النیل بالفرع الغربی۔ | نیل کی مغربی شاخ کا پانی اتر جانے سے نہر رشیدیہ کا پانی گھٹ گیا۔ |
| ان المسیو دی وائت سیسافر فی اخر اغسطس الی الشرق الاقصی یزور مدینۃ بکین۔ | مسٹر ڈائٹ عنقریب اگست کے اخیر میں چین کو جائے گا اور شہر پیکن کی سیر کرے گا۔ |
| انقطع امس السلك الکھربائی فی الملکس فازدحمت الطریق بمرکبات الترامویٰ۔ | کل ملکس میں برقی تار ٹوٹ گیا اور راستہ ٹریمویے کی گاڑیوں سے رک گیا۔ |
| اعلن الروسیا ان الغرض من وفد التبت الحصول علی امتیازات البوذیین التابعین للروسیا۔ | گورنمنٹ روس نے اعلان کیا ہے کہ تبت کے مشن سے بدھ مذہب کی رو سے رعایا کے حقوق کا حاصل کرنا مقصود ہے۔ |
| حصل شقاق بین رجل وامراتہ واستفحل امرہ فافضی الی محاولۃ الانتحار حیث حدثتہ نفسہ بالشنق۔ | ایک شخص اور اس کی بیوی میں جھگڑا ہوا اور بات اس قدر بڑھی کہ خودکشی کی نوبت پہنچی یہاں تک کہ اس کے جی میں پھانسی کا خیال آیا |

# الدرس الرابع والخمسون (۵۴)

| | |
|---|---|
| بدأت الجنود الانكليزية امس بالنزول۔ | کل انگریزی فوج نے اترنا شروع کیا |
| يتولى الدفاع عن المتهمين حضرة حمودة افندي المحامي۔ | ملزموں کی طرف سے حمودہ آفندی وکیل جوابدہی کرے گا۔ |
| بلغت خسائر البوير منذ ۱۵ الجاري ۲۸ قتيلا وجريحا ۳۱۶ اسيرًا وخاضعًا۔ | پندرھویں ماہ حال تک بویروں کا یہ نقصان ہوا کہ ۲۸ مقتول اور مجروح ہوئے اور ۳۱۶ مقید اور مطیع۔ |
| ازداد الحر في دار الشعادة هذه الايام حتى كادت النفوس تزهق من تاثيره۔ | ان دنوں قسطنطنیہ میں اس قدر گرمی بڑھی کہ اس کے اثر سے جانیں قریب نکلنے کے ہیں۔ |
| عاد سعادة بطرس باشا غالي ناظر الخارجية الى الاسكندرية على الكسبريس مساء الامس۔ | محکمہ خارجیہ کا وزیر بطرس باشا غالی کل شام کی ڈاک گاڑی سے اسکندریہ کو واپس آیا۔ |
| مر اليوم في قنال السويس اسطول الماني مؤلف من اربعة دوارع وطرادة قاصد ابورسعيد۔ | آج نہر سویز سے جرمنی کے جہازوں کا ایک بیڑا ابورسعید کو جاتا ہوا گذرا جس میں چار جہاز آہن پوش اور ایک کشتی تھی۔ |
| بلغ عدد من اعتقهم قلم منع بيع الرقيق من شهر يونية الماضي ۱۸ سودانيا بين ذكور واناث۔ | غلاموں کی فروخت کے روکنے والے محکمہ نے جن لوگوں کو آزاد کیا۔ جون میں ان کی تعداد مرد عورت ملا کر ۱۸ سوڈانی تھی۔ |
| افادت واخبار فرنسا ان حضرة الاديب جرجس افندي فاز الامتحان النهائي في علم الحقوق ونال الشهادة الليسنسية۔ | فرانس کی خبروں سے معلوم ہوا کہ جرجس آفندی نے قانون کا آخری امتحان پاس کیا اور لائیسنسیٹ کی سند حاصل کی۔ |

# الدرس الخامس والخمسون (۵۵)

| | |
|---|---|
| كثرت الحوادث الجنائية بأنحاء مديريتنا۔ | جرائم فوجداری ہماری کلکٹری کی اطراف میں بڑھ گئے |
| رفع الحجر الصحي عن باخرة لاؤس۔ | لاؤس جہاز کا قرنطینہ اٹھایا گیا۔ |
| غرق غلام من مكان الشبرا في النيل عندما كان يسبح فيه۔ | باشندگانِ شبرا کا ایک لڑکا نیل میں ڈوب گیا جبکہ اس میں تیر رہا تھا۔ |
| فانتشلت جثته وصرح بدفنها بعد الكشف الطبي۔ | اس کی لاش اٹھائی گئی اور معائنہ ڈاکٹری کے بعد اس کے دفن کی اجازت ہوئی۔ |
| جاء في البلاغات الرسمية ان السلك الحجازي قد تم قسم آخر منه۔ | سرکاری اعلان سے معلوم ہوا کہ حجاز کی تاربرقی کا آخر حصہ ختم ہوگیا۔ |
| انكر ناظر الخارجية ما شاع عن عقد اتفاق مع انكلترا على المغرب الاقصى۔ | انگلستان کا مراکو کے ساتھ معاہدہ ہونے پر جو کچھ شائع ہوا تھا وزیر خارجہ نے اس سے انکار کیا۔ |
| قابل اليخت اوفير اثناء مسيره عاصفٌ شديدٌ فاضطر الى العود للمينا۔ | اوفیر ایخت (کشتی) کو اثنار وانگی میں ناگہانی ہوا کا طوفان آیا اور وہ بندرگاہ کی طرف واپس آنے پر لاچار ہوئی۔ |
| يقام معرض الاقحوان محل المعرض الزراعي في الجزيرة يوم ۵ نوفمبر المقبل۔ | گل بابونہ کی نمائش ۵ نومبر آیندہ کو نمائش زراعتی کے مقام پر جزیرے میں قائم ہوگی۔ |
| بينما كان خادمٌ يونانيٌ يقلب طبنچة بين يديه اذ انطلق منها عيارٌ فاصاب في بطنه۔ | ایک یونانی خدمت گار اپنے ہاتھ میں طپنچہ پھرا رہا تھا کہ ناگاہ اس کی گولی چلی اور اس کے پیٹ میں لگی۔ |
| تشاجر ايطاليان مساء امس في حي البركة وتبودلت العيارات النارية بينهما في منتصف الساعة السابعة۔ | کل شام کو مقام وجہ برکہ میں دو باشندگان اٹلی کا جھگڑا ہوا اور ساڑھے سات بجے دونوں میں گولی چلنی شروع ہوئی۔ |

# الدرس السادس والخمسون (۵۶)

| | |
|---|---|
| تمردت حامية ادرنة فأرسلت الى اليمن۔ | اورنہ کی فوج نے سرکشی کی اور یمن میں بھیجی گئی۔ |
| وصل هنا جلالة القيصر والقيصرة قرينته۔ | حضور شہنشاہ اور شہنشاہ بیگم یہاں پہنچے۔ |
| اعلن ان الطاعون تفشى فى مدينة اديلائد۔ | اعلان کیا گیا ہے کہ طاعون شہر ویلڈ میں پھیل گیا ہے۔ |
| عدلت الاورطة الثالثة من فرسان بومبائى عن السفر۔ | بمبئی کی تیسری رجمنٹ سواران سفر سے روکی گئی۔ |
| تقرر نقل اليوزباشى محمد افندى معاون بوليس مركز اشمون الى مركز ادفو۔ | کپتان محمد آفندی اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس صدر مقام اشمون کی تبدیلی صدر مقام ادفو کو قرار پائی ہے۔ |
| انه من الراجح تخفيف اجرة التلغرافات التى ترسل الى الهند | جو تار خبریں ہندوستان کو بھیجی جاتی ہیں ان کی اُجرت غالباً کم ہو جائے گی۔ |
| يبرح القاهرة غدا حضرة الشيخ محمد قاصدا سوريه لتبديل الهواء۔ | شیخ محمد تبدیل آب و ہوا کے ارادے سے کل قاہرہ سے ملک شام کو روانہ ہونگے |
| ركاب الدرجة الثالثة فى السكك الحديدية هنا دائما فى ازدحام لقلة المركبات۔ | تیسرے درجے کے مسافران ریل میں کمی گاڑیوں کے سبب سے ہمیشہ ہجوم رہتا ہے۔ |
| بلغ عدد القتلى من بويرا الاورانج و الترنسفال منذ نشبت نيران الحرب الى الآن الف نفس۔ | اورانج اور ٹرانسوال کے مقتول بوئروں کی تعداد لڑائی شروع ہونے سے اب تک ایک ہزار آدمی کو پہنچ گئی ہے۔ |
| لم يعط الجواز للباخرة كورموزا التى من بين ركابها اثنان مصابان بالطاعون فسافرت الى بليموث۔ | ٹرموز جہاز کو جس کے مسافروں سے دو شخص طاعون زدہ قرار پائے تھے۔ پاسپورٹ نہیں دیا گیا اور جہاز مذکور پلائے موتھ کو چلا گیا۔ |

# الدّرسُ السّابعُ والخمسُون (۵۷)

| | |
|---|---|
| اضرب عمّال الترامواي عن العمل۔ | ٹرمویے کے کارکنوں نے کام چھوڑ دیا۔ |
| حدثت ثورات عديدة في مستعمرة الكاب۔ | کیپ کی آبادی میں متعدد ہنگامے برپا ہوئے۔ |
| قُدّرت خسائر حريق حانوت سليم افندی بقیمة ۷۰۰ جنیه۔ | آتش زدگی سے سلیم آفندی کی دکان کا نقصان بقدر ۷۰۰ پونڈ کے تخمینہ ہوا ہے۔ |
| صرح لشركة الغاز بمدّ انابيبها الكهربائية في شارع الفلكی۔ | گیس کی کمپنی کو فلکی بازار میں برقی نل لگانے کی اجازت دی گئی۔ |
| فاز امتحان الترقي من ضبّاط الجيش المصري ۲۰ يوزباشيا۔ | مصری فوج کے افسروں میں سے ۲۰ کپتان امتحان ترقی میں کامیاب ہوئے۔ |
| تهتم نظارة المتحف السلطانی بطبع مجموعة تشتمل على بيان المسكوكات العثمانية۔ | سلطانی عجائب خانہ کا محکمہ اہتمام کر رہا ہے۔ کہ ایک ایسا مجموعہ چھپوائے جو سلطنت عثمانی کے سکوں کو شامل ہو۔ |
| قررت النيابة العمومية جلسة يوم الاثنين لمحاكمة سائق الترامواي الذی داس البنت۔ | نیابت عمومی نے ایک جلسہ دوشنبہ کے دن ٹرمویے کے اس ڈرائیور کے فیصلہ کے واسطے مقرر کیا ہے جس نے لڑکی کو کچل ڈالا تھا۔ |
| احتفل حضرة مبروك افندی بعقد قران نجله بكريمة حضرت وزيربك احتفالا حافلا۔ | مبروک آفندی نے اپنے بیٹے کی کتخدائی پر جو وزیر بک کی لڑکی سے ہوئی۔ ایک بڑا جلسہ کیا۔ |
| حضرت الجمّ الغفير من الوجوه الاعيان الذين انصرفوا في الختام يدعون للعروسين بالصفاء والهناء۔ | اس جلسہ میں بہت سے عمائد اور معززین شامل ہوئے جو خاتمے پر دولہا اور دلہن کو مبارکباد اور اخلاص کی دعائیں دیتے ہوئے گھروں کو گئے۔ |

# الدرس الثامن والخمسون (۵۸)

| | |
|---|---|
| استأجرت الیابان ۲۵ سفینة للنقل۔ | سلطنت جاپان نے ۲۵ جہاز بار برداری کے واسطے ٹھیکے پر لیئے۔ |
| طعن یونانیٌ خادما بمدیة فی جنبه۔ | ایک یونانی نے ایک نوکر کے پہلو میں چھری ماری۔ |
| یمضی سعادةُ محافظنا اجازة فی سوریة۔ | ہمارا گورنر اپنی رخصت کے ایام شام میں بسر کرے گا۔ |
| تُطلق الجنودُ المتحدة القنابلَ علی القصر الامبراطوری۔ | متحدہ لشکر شہنشاہ کے محل پر گولہ اندازی کر رہے ہیں۔ |
| تقرر احالة مدیر البرید محافظ قنال السویس علی المعاش لاسباب الصحة۔ | قسمت نہر سویز کے پوسٹ ماسٹر کی پنشن اُس کی صحت جسمانی کے لحاظ سے قرار پائی۔ |
| سافر سعادةُ ابراهیم باشا نجیب الی الاسکندریة لیقضی فصل الصیف هناك۔ | ابراہیم پاشا نجیب اسکندریہ کو گیا تاکہ موسم گرما وہاں بسر کرے۔ |
| الهواء فی هذه المینا کان معتدلاً لطیفا یستنشق منه الانسان کل لحظة ریح الصحة والنشاط۔ | اس بندرگاہ میں ہوا اس درجہ معتدل اور لطیف تھی کہ انسان اس سے ہر گھڑی صحت اور چستی کی بو سونگھتا تھا۔ |
| انعقدت لجنةٌ للبحث فی اصلاح السلك البرقی الممتد بین الهند والبلاد العثمانیة۔ | تار برقی لائن جو ہندوستان اور بلاد عثمانیہ میں بچھی ہوئی ہے۔ اس کی درستی پر گفتگو کرنے کے لئے ایک کمیٹی مقرر ہوئی۔ |
| علت میاه النیل فیما یلی القناطر الخیریة شمالاً علوا بالغا علی اثر فتح هذه القناطر اول امس۔ | نیل کا پانی جو خیراتی پلوں سے ملا ہوا ہے ان پلوں کے کھلنے کے ساتھ ہی کل صبح کو شمال کی طرف بہت تیزی سے بلند ہوا۔ |

# الدرس التاسع والخمسون (٥٩)

انحل مجلس النواب۔
پارلیمنٹ کھلی۔

لا تزال صحة ولی العهد فی خطر۔
ولیعہد کی صحت اب تک خطرناک ہے۔

حضرنا حضرة محمود افندی معاون بولیس واستلم اعماله۔
محمود آفندی اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس ہمارے ہاں تشریف لائے اور اپنے کام کا چارج لیا۔

ثلاثة ارباع الموظفین المستخدمین مدیونون للمرابین۔
عہدہ داروں اور نوکروں کی تین چوتھائی سود خوروں کی قرضدار ہے۔

بعثت حکومة مراکش مذکرةً للدول تقیم فیها الحجة علی تعدیات فرنسا۔
حکومت مراکو نے ایک یادداشت سلطنتوں کو بھیجی ہے جس میں فرانس کی زیادتیوں پر دلیل قائم کی ہے۔

بعثت الینا شرکة الحاصلات تقریرها السنوی عن اعمال ادارتها۔
کمپنی پیداوار نے اپنی سالانہ رپورٹ ہمارے پاس بھیجی ہے جس میں اپنے انتظامات کا بیان کیا ہے۔

قد اعتاد الجزارون ببندر دمنهور علی ذبح المواشی الهزیلة مثل المعز والنعاج۔
بندر دمنہور کے قصاب لاغر جانوروں کے ذبح کرنے پر عادی ہو گئے ہیں مثل بکری اور دنبے کے۔

نشرت الوقائع المصریة امس قرار نظارة الاشغال العمومیة بمنع ری الشراقی۔
کل وقائع مصریہ نے محکمہ تعمیرات کا اعلان مشرقی آبپاشی روکنے کے متعلق مشتہر کیا ہے۔

استعفی حضرة الفاضل الدکتور احمد افندی مفتش صحة اسیوط من وظیفته۔
ڈاکٹر احمد آفندی انسپکٹر حفظان صحت سیوط نے اپنی خدمت سے استعفا دیا۔

تتمرن السیادة الراکبة الانکلیزیة بالبندقیة الخالیة من الساعة السادسة والثامنة من صباح الغد بالعباسیة۔
انگریزی سوار کل چھ اور نو بجے کے درمیان عباسیہ میں خالی بندوقوں سے قواعد کریں گے۔

# الدّرس السّتّون (٦٠)

1. انخفض مياه النيل عمّا كانت عليه۔
   نیل کا پانی جس حالت میں تھا اس سے اُتر گیا۔

2. انتهت حادثة البوستات الاجنبية۔
   غیر ملکی ڈاک خانوں کے جھگڑے ختم ہو گئے۔

3. اوقف حضرة اليكباشی علی افندی لمدة شهرين۔
   میجر علی آفندی دو مہینے کے واسطے معطل کیا گیا۔

4. احضر اثنان من رُسُل البوار يرهما رسالة الی الرئيس ستين۔
   بوئروں کے دو ایلچی پریزیڈنٹ سٹائن کے پاس پیام لائے۔

5. توفی عدد كثير من عساكر الالمانيين بالحمی التيفورية۔
   جرمنی فوج میں سے بہت آدمی بخار ٹیفر سے مر گئے۔

6. أُخرج رکابُ الدرجة الثالثة كل ما معهم الی البرّ ليطهروا وتطهر امتعتهم۔
   تیسرے درجے کے مسافر معہ ان کے سامان کے خشکی پر اُتارے گئے تاکہ ان کو اور ان کے اسباب کو پاک صاف کیا جائے۔

7. اعيدت المراقبة الصحيةُ علی البواخر المارة بثغر بور سعيد بسبب الاصابة الاخيرة۔
   پورٹ سعید سے گذرنے والے جہازوں پر حفظان صحت کی نگرانی دوبارہ کی گئی۔ بسبب آخری واردات کے۔

8. فاز فی امتحان الجراحة وفن طب الاسنان باللغة الفرنساوية بدار السعادة حضرت محمد افندی۔
   سرجری اور دانتوں کا امتحان فرانسیسی زبان میں محمد آفندی نے استنبول میں پاس کیا۔

9. كان اليوم موعدا للنظر فی قضية مصطفی احمد قواص البنك الاهلی المتهم فی مسئلة سرقة كيس النقود۔
   آج کا دن بنک اہلی کے چپراسی مصطفی احمد کے مقدمہ میں غور کرنے کے واسطے مقرر تھا۔ جو ایک تھیلی نقدی کے چرانے کا ملزم ہے۔

# الباب السابع في الجمل المنتخبة من ثمرات الفنون

## الدرس الحادي والستون (٦١)

كان للجناب الخديوي المعظم في لندرا اجمل استقبال واجمل واقيمت له المادب واهدته حضرة الملكة وسام فيكتوريا الاول.

لندن میں خدیو معظم کا استقبال بہت عمدگی اور خوبی سے ہوا اور ان کی دعوتیں کی گئیں اور ملکہ معظمہ نے اول درجے کا تمغہ وکٹوریہ ان کو تحفہ دیا۔

هذا نص الخطاب الذي لقاه فضيلتلو محمد علي آفندي في اثناء الاحتفال بتأسيس السكة الحديدية من دمشق الشام الى بلد الله الحرام.

یہ وہ اصل سپیچ ہے جو محمد علی آفندی نے اس جلسہ میں دی تھی۔ جو دمشق شام سے کعبۃ اللہ تک ریل بنائے جانے کے متعلق ہوا تھا۔

من الانباء الرسمية ان الموسيو ممارزق احد موظفي وزارة المعارف الفرنسوية قد حرز من الحكومة العثمانية امتيازا بتحري الاثار القديمة لمدة حولين.

سرکاری خبروں سے معلوم ہوا کہ موسیو سارزق محکمۂ تعلیم فرانس کے ایک عہدہ دار نے گورنمنٹ عثمانی سے آثار قدیمہ کی تلاش کے واسطے دو برس کی سند حاصل کی۔

جاء في الجرائد المصرية ان المخترع الشرقي يوسف افندي صاحب المدفع الهوائي الشهير قد اخترع ساقية بخارية لارواء الاراضي والمزروعات ونصب مثالا منها في بستان كبير بشبرا.

مصر کے اخباروں میں ذکر کیا گیا ہے۔ کہ مشرقی مخترع یوسف آفندی نے جو ہوائی توپ کا موجد مشہور ہے۔ ایک دخانی رہٹ زمینوں اور کھیتوں کی آبپاشی کے واسطے ایجاد کیا اور شبرا کے ایک بڑے باغ میں اس کا نمونہ قائم کیا۔

# الدرس الثانی والستون (۶۲)

صادق مجلس النواب علی قانون الجمعیات الدینیة باکثریة ۳۰۳ اصوات ضد ۲۲۴ صوتا۔

پارلیمنٹ نے مذہبی سوسائٹیوں کا قانون ۳۰۳ ووٹوں کی زیادتی سے برخلاف ۲۲۴ ووٹوں کے پاس کیا۔

روت جریدة الدیلی میل ان لجنة الدفاع فی وزارة الانکلیزیة قررت تخصیص خمسة ملائین لیرة ونیف لصنع مدافع جدیدة۔

اخبار ڈیلی میل نے بیان کیا ہے کہ وزارت انگلستان کی کمیٹی مدافعت نے پانچ ملین پونڈ سے کچھ زیادہ نئی توپوں بنانے کے واسطے مختص کیا۔

افادت الانباء البرقیة الواردة من عاصمة باریز انه فی الیوم الرابع من الشهر الجاری افتتح الموسیو لوبیه رئیس الجمهوریة الفرنسویة المعرض العام رسمیا۔

جو تار خبریں دارالحکومت پیرس سے آئی ہیں ان سے معلوم ہوا کہ چوتھی ماہ حال کو مسٹر لوبیہ پریزیڈنٹ حکومت جمہوری فرانس نے تماشگاہ کو سرکاری طور پر کھولا۔

ابتاعت الحکومة الصربیة منذ ایام اربعین الف بندقیة من الطرز الجدید السریع الاطلاق جهزت بها جیشها ووزّعها علیهم الملکُ میلان بنفسه۔

حکومت سرویہ نے چند روز سے چالیس ہزار بندوقیں نئی طرز کی اور جلد چلنے والی خریدی ہیں اور اپنے لشکر کو اس سے آراستہ کیا اور شاہ میلان نے بذات خاص ان کو لشکریوں پر تقسیم کیا۔

بناء علی حلول موسم تلقیح الجدری (التطعیم) قد تعین کلٌّ من یومی الاثنین والخمیس من کل اسبوع لاجراء عملیة التلقیح المذکور بمعرفة الاطباء البلدیة۔

ٹیکے کا موسم آنے کے باعث دوشنبہ اور پنجشنبہ کا دن ہر ہفتہ میں مقرر ہوا ہے۔ تاکہ ٹیکے کا کام میونسپل کمیٹی کے ڈاکٹروں کے ذریعے جاری کیا جائے۔

# الدرس الثالث والستون (۶۳)

عطلت جريدة الاحوال لاجل غير محدود لتغافل صاحب امتيازها۔

اخبار "احوال" اس کے مالک کی غفلت کے باعث معین وقت تک بند کیا گیا۔

تفيد الاخبار الواردة من عدن ان الطاعون قد فشا فيها واصيب به ستة انفس فتقرر اقامة الحجر الصحي فيها۔

جو خبریں عدن سے آئیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہاں پر طاعون پھیل گیا اور چھ آدمی اس سے بیمار ہوئے اور قرنطینہ کا اس میں قائم ہونا قرار پایا۔

لا اصل لما اشاعت الجرائد الاوروبية من وفاة المولى احمد بن موسى الوزير الاكبر بفارس فان جنابه لا يزال بقيد الحياة وان كان متالما من مرضه اللازمة۔

یورپین کے اخبارات نے فارس کے وزیر اعظم مولی احمد بن موسیٰ کی وفات کی نسبت جو خبریں شائع کی ہیں ان کی کچھ اصلیت نہیں کیونکہ جناب موصوف ابتک زندہ ہیں اگرچہ وہ اپنی دائمی بیماری سے تکلیف میں ہیں۔

روت (روتر) عن انباء لسبون عاصمة البرتغال انه لم يرد في خطاب الملك الذي تلي حين افتتاح دار الندوة تلميح على الاطلاق الى حرب الترنسفال۔

روٹر نے پرتگال کے دارالحکومت لزبن سے خبر دی ہے کہ بادشاہ کی جو سپیچ پارلیمنٹ کھولے جانے کے وقت پڑھی گئی تھی اُس میں کوئی اشارہ جنگ ٹرانسوال کے چھوڑنے کی نسبت نہیں تھا۔

نشر الرئيس ستين رئيس جمهورية اورانج الحرة المشتركة مع الترنسفال في الحرب الحاضرة منشورا يقضى بدخول جميع البيض على اختلاف اجناسهم في الخدمة العسكرية۔

آزاد اورانج کی جمہوری حکومت جو موجودہ لڑائی میں ٹرانسوال کے شریک ہے اس کے پریزیڈنٹ سٹائن نے ایک فرمان شائع کیا ہے جس کا مقتضا یہ ہے کہ تمام گورے بلالحاظ قومیت کے جنگی خدمت میں داخل کئے جائیں۔

# الدّرسُ الرّابعُ والسّتون (۶۴)

كتبت نظارة المعارف الى جميع دوائرها بانّه لا يجوز لها شراء او تعمير عمارة باسم المعارف الّا باذنها۔

محکمہ تعلیم نے اپنے حلقوں کو لکھا ہے کہ ان کو محکمہ تعلیم کے نام سے بلا اجازت کسی زمین کے خریدنے یا اس کے تعمیر کرنے کا اختیار نہ ہوگا۔

قدم المستر برودريك الى المجلس العموم فى لندن امشروع قانون يرخّص للحكومة بانفاق مليون و۹۳۰ الف ليرة على سكة حديد اوغندا۔

مسٹر بروڈرک نے ہوس آف کامنس کے پاس بمقام لندن یہ مسودہ قانون پیش کیا ہے کہ سلطنت کو اوگنڈا ریل پر ایک ملین اور نو لاکھ ۳۰ ہزار پونڈ خرچ کرنے کی اجازت دی جائے

ورد من انباء بغداد انّ دجلة قد فاض فى هذه الايام فيضانا لم تستطع السدود على مقاومته فطغى على الاماكن المجاورة فاتلفها۔

بغداد کی خبروں سے معلوم ہوا کہ ان دنوں میں دریائے دجلہ کو اس قدر چڑھاؤ ہوا کہ اس کے بند نہ رک سکے پس متصلہ مکانوں پر طغیانی کی اور ان کو برباد کیا۔

رسا فى مياه الثغر الباخرة العثمانيّة وعليها بلوكان من الجند المظفر بقيادة البكباشى حسنى بك وهما طليعة العمال الذين سيقومون بانشاء السكة الحديدية الحجازية۔

سرحد بیروت کے بندرگاہوں پر ایک عثمانی جہاز لنگر انداز ہوا جس پر لشکر ظفر پیکر کی دو جمعیتیں زیر حکم میجر حسنی بک کے تھیں اور یہ دونوں ان کارکنوں کا پیش خیمہ ہیں جو حجاز ریلوے کی تعمیر میں عنقریب مشغول ہونیوالے ہیں۔

قد التمست حكومة اليابان من الامبراطور غليوم امبراطور المانيا ارسال خمسين ضابطا من ضباطه لاستخدامهم فى جند اليابان لتنظيمها على الترتيبات الجديدة فاسعف الامبراطور طلبها۔

حکومت جاپان نے ولیم شہنشاہ جرمنی سے پچاس افسروں کے بھیجے جانے کی درخواست کی ہے تاکہ ان کو جاپان کی فوج میں ترتیبات جدیدہ کے موافق آراستہ کرنے کے لئے بھرتی کرے اور شہنشاہ نے ان کی درخواست کو قبول کر لیا ہے۔

# الدرس الخامس والستون (۶۵)

بلغنا انه سیشاد فی مدینتی عکاء وحیفاء ساعة عمومیة تذکار العید الحضرة العلیة السلطانیة۔

ہمیں معلوم ہوا ہے کہ شہر عکہ اور حیفا میں عنقریب ایک گھنٹہ گھر سلطان المعظم کی عید کی یادگار میں تیار کیا جاوے گا۔

یستفاد من اخبار الاستانة انه قد صدر الامر الی حضرة سفیر السلطنة السنیة فی لندن ابان یهنئ حضرة الملکة بانفاذ مفلنج۔

استنبول کی خبروں سے معلوم ہوتا ہے کہ سفیر سلطنت عثمانی مقیم لندن کے نام سلطانی حکم صادر ہوا ہے کہ منکنگ کے فتح کرنے پر ملکہ معظمہ کو مبارکباد دے۔

فی رسالة برقیة من رومیة ان وزارة الایطالیة قد استقالت و فوض الملك همبرت الی الجنرال بیلو وزیر الحرب ان یتولی وکالتها۔

روما کی تاربرقی سے معلوم ہوا کہ اٹلی کی وزارت شکستہ ہوگئی اور شاہ ہمبرٹ نے جنرل بیلو وزیر جنگ کو اس کی نیابت کی ذمہ داری تفویض کی۔

استقر رای الحکومة السنیة اخیرا علی تالیف لجان فی مراکز الولایات والالویة والاقضیة و تعیین مامور خاص یعهد الیه بمراقبة هاته اللجان و ادارتها۔

آخر سلطنت عثمانی کی رائے اس امر پر قرار پائی ہے کہ گورنریوں اور ضلعوں اور تحصیلوں کے صدر مقاموں میں کمیٹیاں قائم کی جائیں اور ایک خاص عہدہ دار مقرر کیا جائے جس کے متعلق ان کمیٹیوں کی نگرانی اور اُن کے انتظام کی ذمہ داری ہو۔

تقول المصادر الانکلیزیة ان فرنسا عزم فی ارسال بارجتین الی میاه طنجة بدعوی المحافظة علی رعیتها ولهذا رأت انکلترا ان تعزز بوارجها فی هاتیك الاصقاع ببارجتین ایضا۔

انگریزی ذرائع کا بیان ہے کہ فرانس نے طنجہ کے بندرگاہ پر اپنی رعیت کی حفاظت کے لئے دو جنگی جہاز بھیجنے کا ارادہ کیا ہے اور اسی بنیاد پر انگلستان نے بھی مناسب سمجھا ہے کہ ان مقامات میں اپنے جنگی جہازوں کو دو اور جنگی جہازوں سے مضبوط کرے۔

# الدرس السادس والستون (۶۶)

اسر رجال الانكليز باخرة المانية ثانية من بواخر افريقية الشرقية الحاملة للمستشفى النقال البلجيكي الى الترنسفال وساقوها الى دربان.

انگریزی اہلکاروں نے جرمنی کا دوسرا جہاز مشرقی افریقہ کے جہازوں میں سے جو بلجیم کا سفری شفاخانہ لادے ہوئے ٹرنسوال کو جا رہا تھا گرفتار کیا اور دربان کی طرف چالان کیا۔

ظهر بين السلاح التجارية التي جاءت الى المسيو الماديكو الايطالي الذي يتعاطى التجارة في بيروت ثلاث مائة وتسعة وتسعون مسدسا ضبطت في الكمرك.

تجارت کا جو مال مسٹر مادیکو ساکن اٹلی کے پاس جو بیروت میں سوداگری کا کام کرتا ہے۔ آیا تھا اس میں سے چھ نال کے ۳۹۹ طمنچے برآمد ہوئے اور چنگی خانہ میں ضبط کئے گئے۔

استوجرت دار فسيحة في صنعاء لاتخاذها مكتبا للصنائع وجيء بالادوات اللازمة لتعليم الخياطة والحدادة والنجارة والدروس البدائية وذلك الى ان يتم بناء المكتب العمومي انشاؤه فيها.

صنعا میں ایک وسیع مکان کرایہ پر لیا گیا تاکہ اس میں دستکاری کا ایک مدرسہ قائم کیا جائے اور سلائی اور آہنگری اور بڑھئی کے کام اور ابتدائی سبقوں کے سکھلانے کے ضروری آلات منگوائے گئے اور یہ اجارہ اس مدرسے کی تعمیر ہوتے تک رہے گا جس کا بنانا اس شہر میں مطلوب ہے۔

افادت اخبار باريز انه قد انتهت قضية المؤامرة على الجمهورية وصدر الحكم على كل من النائبين بالنفي مدة عشر سنين وكذلك على المسيو جرين بالسجن عشر سنوات في احدى القلاع وبرأت ساحة الاخرين.

پیرس کی خبروں سے معلوم ہوا کہ سلطنت جمہوری کے برخلاف مشورہ کرنے کا مقدمہ ختم ہو گیا اور ہر ایک ممبر (نائب) پر دس سال کے واسطے جلاوطنی کا حکم صادر ہوا اور اسی طرح موسیو جرین کی نسبت حکم ہوا کہ کسی قلعہ کے قید خانہ میں دس سال تک محبوس رہے اور باقی لوگ بری کئے گئے۔

# الدَّرسُ السَّابعُ وَالسَّتُّون (۶۷)

يُعاينَ المرضى في صيد ليّتنا المعروفة بصيدليّة الهلال تجاه التلغراف يوميًا من الساعة الثامنة الى العاشرة۔

ہمارے دواخانہ میں جو صیدلیہ ہلال کے نام سے مشہور اور تار گھر کے مقابل ہے ہر روز آٹھ بجے سے دس بجے تک مریضوں کا معائنہ کیا جاتا ہے۔

اتّصل بنا روایاتٌ متعدّدةٌ بشان جرح الخواجہ بشارہ حجّار صاحب اللوکندتین الشهیرتین فی قریتی ملکین وعالیة وبالسبب الداعی لهذه الجنایة۔

خواجہ بشارہ حجار جو ملکین اور عالیہ کے دیہات میں دو مشہور ہوٹلوں کا مالک ہے ہمیں اس کے زخمی ہونے اور اس جرم کے بواعث کے متعلق متعدد خبریں ملی ہیں۔

وضع المهندسون تخطیطین للخطّ المنوی انشاؤه بین المحطة و المرفاء یستدعی احدهما حفر نفق (تونیل) والآخر لا یستلزم ذلك۔

انجینیروں نے ریلوے سٹیشن اور بندرگاہ کے درمیان مطلوبہ سڑک کے بنانے کے واسطے دو واغ بیلیں قائم کی ہیں جن میں سے ایک کے واسطے ٹنل کا بنانا ضروری ہوگا اور دوسرے کے واسطے ضروری نہ ہوگا۔

احصت بلدیّة باریز عدد المعقورین الذین عضتهم الکلاب الکلبة وعولجوا فی مستشفی باستور فی مدینة باریز منذ انشائه حتی الآن ۲۶۱۶ شخصًا۔

پیرس کی میونسپل کمیٹی نے ان لوگوں کی مردم شماری کی ہے جن کو دیوانہ کتوں نے کاٹا اور پیرس کے شفاخانہ پاسٹور میں اس کی تعمیر کے زمانے سے اب تک ۲۶۱۶ آدمیوں کا علاج کیا گیا۔

صدرت الارادة السنیّة امرة بتفتیش قیود الکتائب والطوابیر الجندیة فی جمیع الفیالق السلطانیة فی کل سنتین مرّة منعًا لسوء الاستعمال واملاً بان ینال الجندی حقه۔

سلطانی حکم صادر ہوا ہے کہ ہر دو سال میں ایک دفعہ تمام شاہی فوجوں میں لشکروں اور پلٹنوں کے اندراج اسماء کی پڑتال کی جائے تاکہ کسی قسم کی بدعملی نہ ہو اور ہر ایک سپاہی کو اس کا حق مل سکے۔

# اَلدَّرْسُ الثَّامِنُ وَالسِّتُّوْنَ (۶۸)

جاء من نظارة الصحة انه قد الغيت الايام العشرة المضروبة على واردات سواحل البحر الاحمر الواقعة بين معمورة الحميدية وخليج السويس۔

محکمہ حفظان صحت سے یہ خبر آئی ہے کہ معمورۂ حمیدیہ اور خلیج سویز کے درمیان سواحل بحر احمر کی درآمد پر جو دس دن کی میعاد رکھی گئی تھی۔ اٹھا دی گئی۔

رست فی میاهنا الباخرة (عنايت) تقل نيفا وثمان مائة جندى من الافراد المستبدلة من اهالى بيروت وما جاورها من الثغور حتى انطاكيا۔

ہمارے بندرگاہ میں عنایت جہاز آکر ٹھہرا جو بیروت اور اس کی متصلہ سرحدوں سے انطاکیہ تک کے تبدیل شدہ آٹھ سو سے کچھ زیادہ سپاہیوں کو اٹھائے ہوئے تھا۔

حضر اليوم على الباخرة الفرنسوية من دار السعادة حضرة سعادتلو كاظم بك متصرف القدس الجديد ونزل ضيفا كريما فى منزل الوجيه رفعتلو عمر افندى الجندى۔

آج بیت المقدس کے نئے کمشنر کاظم بک فرانسیسی جہاز پر استنبول سے آئے اور عمر آفندی جندی ذی وجاہت کے مکان پر بطور معزز مہمان کے فروکش ہوئے۔

من المنتظر استعمال التلغراف بلاسلك قريبًا فى المخابرات التجارية والسياسية بين انكلترا وامیرکا و ستنخفض الاجرة بواسطته تخفيضًا كبيرًا جدًا۔

یہ امر متوقع ہے کہ انگلستان اور امریکہ کے درمیان تجارتی اور ملکی خبر رسانی کے متعلق ٹیلیگراف بغیر تار کے قریبًا استعمال ہوگا اور اس کے باعث محصول میں بہت بڑی کمی ہو جائے گی۔

قدمت سفارة انكلترا فى الاستانة الى الباب العالى نسخة من اللائحة التى نشرتها حكومتها رسميا مبينًا فيها كيفية الاحتفال بتتويج الملك ادوارد السابع ملك انكلترا۔

انگلستان کی سفارت مقیم استنبول نے اس تجویز کی ایک نقل باب عالی میں پیش کی ہے جو انگریزی گورنمنٹ نے سرکاری طور پر شائع کی تھی اور جس میں ایڈورڈ ہفتم شاہ انگلستان کی تاج پوشی کے جلسہ کی کیفیت کا بیان تھا۔

# الدرس التاسع والستون (۶۹)

صدرت الاوامر الشديدة الى مراجع الاختصاص بلزوم اعداد اللابسة اللازمة لرجال الضابطة عن السنة الحاضرة۔

مراجع مخصوصی کے نام بہت سخت حکم صادر ہوئے ہیں کہ سال حال سے ملازمان پولیس کے ضروری لباس تیار کئے جائیں۔

اتفقت نظارة الزراعة وادارة الديون العمومية على ان تجرى لمباراة فى تربية دود الحرير لهذا العام فى مدينتى بيروت وازمير۔

محکمہ زراعت اور قرضہ عمومی کے منتظمین نے اس امر پر اتفاق کیا ہے کہ اس برس بیروت اور ازمیر میں ریشمی کیڑوں کے پالنے میں باہم مسابقت کی جائے۔

عينت الحكومة السنية عزتلو رستم بك مير الالاى مندوبا من قبلها لحضور المؤتمر الدولى للسفن الذى تقرر انعقاده فى مدينة روسلادرف الالمانية۔

گورنمنٹ عثمانی نے جہازوں کی شاہی کانفرنس میں جو جرمنی کے شہر روسلاورف میں منعقد ہوگی، کرنیل رستم بک کو اپنی طرف سے جانے کے لئے ڈیلیگیٹ مقرر کیا ہے۔

يؤخذ من صحف الاستانة ان الطريقة التى تتخذها الحكومة فى دار السعادة لاستيفاء رسم القبان والكيالة ستجرى ايضا فى الولايات الشاهانية۔

استنبول کے اخباروں سے معلوم ہوا کہ گورنمنٹ نے ترازو اور پیمانے کے پورا کرنے کے واسطے جو طریقہ استنبول میں مقرر کیا ہے وہ عنقریب ممالک عثمانی میں جاری ہوگا۔

ارسلت نظارة الرسومات فى الثغر الى الامانة فى الاستانة الاوراق المتعلقة بانشاء رصيف واسكلة فى ميناء طرابلس الشام فحولت الى مسيو فالورى رئيس معمارى الامانة۔

سرحد کے محکمہ کسٹم نے وہ کاغذات جو طرابلس شام کے بندرگاہ میں گھاٹ اور اسکلہ تعمیر کرنے کے متعلق تھے استنبول کی امانت میں بھیج دیئے اور وہ موسیو فالوری معماران امانت کے میر عمارت کے سپرد کئے گئے۔

# الدرس السبعون (۷۰)

هطل الغيث في حلب ونواحيها يوم الجمعة الماضي بعد ان انحبس عنها نحو عشرين يوماً فانتعشت الاراضي والزروع۔

جمعہ گذشتہ کو حلب اور اس کے گرد و نواح میں بیس دن تک حبس رہنے کے بعد بارش ہوئی۔ اراضی اور کھیتوں کو سیراب کیا

وصل الى الثغر في هذه الايام مستودعان كبيران للماء باسم السكة الحجازية وباخرتان تحملان عشرة الالاف من القضبان الحديدية۔

ان دنوں میں حجاز ریلوے کے نام سے پانی کے دو بڑے مخزن اور دو جہاز دس ہزار لوہے کی پٹڑیوں سے لدے ہوئے سرحد پر آئے۔

تلح حكومة زيلاند الجديدة في وجوب انشاء كلية فنية في لندن اتذكاراً للملكة فكتوريا و تقترح ان يقبل فيها جميع سكان الامبراطورية۔

زیلینڈ کی نئی سلطنت نے ملکہ وکٹوریہ کی یادگار میں بمقام لندن ونیا کالج بنائے جانے کی ضرورت پر بہت التجا کی اور یہ تجویز پیش کی کہ شہنشاہی کے تمام باشندے اس میں داخل کئے جائیں۔

السينماتوغراف الة ترى الصور المتحركة فتمثل للرائين الحرب والملاحم والانواع والزوابع وغيرها من الاشياء الماخوذة على قطع فوطوغرافية صغيرة ثم تكبر في مراسح الالعاب بوسائط كهربائية۔

سیناماتوگرافی ایک آلہ ہے جس میں متحرک صورتیں دکھائی دیتی ہیں۔ اور ناظرین کو لڑائی اور خونریز معرکے اور بارشیں اور طوفان اور دیگر چیزیں متشکل ہو کر دکھائی دیتی ہیں جو فوٹو گرافی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں پر لی گئی ہیں اور برقی روشنی کے ذریعہ تھیٹروں میں بڑی ہو جاتی ہیں۔

# الباب الثامن فی المکاتیب

واضح ہو کہ پہلے چھ خط اور درخواستیں خانصاحب حافظ خلیفہ عماد الدین صاحب مرحوم انسپکٹر مدارس کے "رسالہ اردو خط وکتابت" سے ترجمہ کی گئی ہیں اور آخری چھ خط وہ ہیں جو مصر وشام کے عمائد اور اہل علم نے راقم کے نام تحریر کئے تھے۔

## (۱) الف۔ رخصت کی درخواست

حضرة الاستاذ المحترم!

من امس رمدت عینی ومنعنی الدکتور من المشی فی الشمس والمطالعة فعساکم تترحموا علی باجازة ثلثه ایام وورقة المستشفیٰ طیّ عرض الحال۔

تحریر فی ۱۱ اغسطس سنہ ۱۸۹ء — عبدکم احمد علی من الصف الثانی فی المکتب الامیری بجگراؤں۔

جناب عالی

کل سے فدوی کی آنکھیں دکھتی ہیں ڈاکٹر صاحب نے دھوپ میں چلنے پھرنے اور لکھنے پڑھنے سے منع کیا ہے امیدوار ہوں کہ تین یوم کی رخصت مرحمت ہو۔ شفاخانے کا سرٹیفکیٹ شامل عرضی ہذا ہے۔

عرضی

کمترین احمد علی طالب علم جماعت دوم مڈل ایم۔ بی سکول جگراؤں

## (۲) ب

محترم المقام حضرة الاستاذ الفاضل!

بعون الله تعالیٰ قد تقرر عرس اخی فی ۱۴ اکتوبر الجاری۔ وحضرة الوالد کتب الیّ فی المکتوب لمصاحب لهذه الرسالة ان اُحصّل اجازة شهر کامل ولحضر عنده الیّ وحیث کان العبد یخشی وقوع الحرج فی التعلیم فیلتمس اجازة عشرة ایام۔ فقط من ۱۰۔ الجاری الی ۱۹۔

۷۔ اکتوبر سنہ ۱۸۹۷ء — خادمکم نظام الدین

جناب عالی

کمترین کے بھائی کی شادی ۱۴ اکتوبر کو قرار پائی ہے والد صاحب اپنے خط منسلکہ عرضی ہذا میں تحریر فرماتے ہیں کہ گیارہویں تاریخ تک یہاں پہنچ جاؤ اور مہینہ بھر کی رخصت لے آؤ مگر فدوی اس خیال سے کہ تعلیم میں ہرج نہ ہو عرض پرداز ہے کہ ۱۰ سے ۱۹ ماہ حال تک دس یوم کی رخصت عطا فرمائی جائے۔ زیادہ آداب۔

عرضی

۷ اکتوبر سنہ ۱۸۹۷ء — فدوی نظام الدین طالب علم جماعت اول مڈل سکول بھیرہ

# صاحب جنرل سکریٹری انجمن حمایت اسلام لاہور کی خدمت میں

## عطائے امداد کی درخواست

حضرۃ سکریٹیر مجلس حمایت اسلام فی لاہور

ان الحقیر فاز ھذہ السنۃ فی امتحان الدرجۃ الوسطے باللسان الوطنی والانکلیزی ونقل الشہادۃ باعلام ناظر المدرسۃ طی العریضۃ۔ ولیکن فی شریف علمکم انی من عائلۃ قضاۃ البلدۃ وتحصیل العلوم الدینیۃ شغل آبائی۔ ولکن والدی بسبب قلۃ الایراد یعجز عن تحمل مصارفی فی مثل بلدۃ لاہور۔ فلذا التمس من حضرتکم التصریح بالدخول فی المدرسۃ الحمیدیۃ بعد الترحم بتوظیف لتعیین ومایلزم من الکتب ولا اکلفکم کسوۃ الشتاء والصیف فانہا تجیئ من بیتی ولا یزال لکم منا الشکر وعلینا المنۃ۔

اوّل مارس ۱۸۹۷ء } خادمکم محمد معظم

جناب عالی

کمترین نے اس سال امتحان اینگلو ورنیکلر مڈل پاس کر لیا ہے اور سرٹیفکیٹ کی نقل مصدقہ جناب ہیڈ ماسٹر صاحب لف ہذا ارسال بحضور ہے۔ جناب کو معلوم ہو کہ نیازمند یہاں کے قاضیوں کے خاندان میں سے ہے اور علوم دینی کی تحصیل آبائی پیشہ ہے مگر والد صاحب کی اتنی آمد نہیں کہ وہ لاہور جیسے شہر میں فدوی کے اخراجات کے متحمل ہو سکیں۔ اگر حضور والا خوراک وکتب کا بندوبست فرما کر مدرسہ حمیدیہ میں داخل ہونے کی اجازت بخشیں تو از بس عنایت ہوگی بسرما وگرما کے کپڑے میرے گھر سے پہنچتے رہیں گے اور ہم آپ کے ممنون اور شکر گزار ہوں گے

عرضے

فدوی محمد معظم ولد مولوی محمد عثمان صاحب از فتح گڈھ تحصیل رعیہ ضلع سیالکوٹ

یکم مارچ ۱۸۹۷ء

# (۴۳) چھوٹے بھائی کی طرف سے بڑے بھائی کی خدمت میں

حضرۃ الاخ المحترم !

بعد اھداء السّلام اُبدی حضرتکم انہ جاء التلغراف حالا من مُلتان ان حضرۃ والدتی قد انحرف مزاجھا للغایۃ والدکتور یجئی کل یوم مرتین او ثلث مرّات فی المنزل و یغیر الدواء ولکن لم ینفعھا الحمّٰی علی جری العادۃ ومازال شئٌ من السّعال الضعفُ یتقوّی والبدنُ ینحف اللہ سبحانہ وتعالی یشفیھا شفاء عاجلاً۔

اقدّم المعروض للاجازۃ الخصوصیۃ لمدۃ الشھر الی المرکز والتقّاضی الجواب یجئی بعد الغد وان استحسنتم فاطلبوا الاجازۃ ایضاً۔ حضرۃ الوالد الماجد والعزیز ابراھیم افندی وان کانا ھناک موجودین ولکن علینا ان نکون ایضاً فی خدمتھا فی ھذا الوقت۔

۱۵۔ اکتوبر سنۃ ۱۸۹۷ء } المحزون امیرالدین

جناب بھائی صاحب مہربان سلامت

تسلیمات کے بعد عرض کرتا ہوں۔ ابھی میرے پاس ملتان سے تار آیا ہے کہ والدہ صاحبہ کی طبیعت زیادہ علیل ہوگئی ہے۔ ڈاکٹر صاحب دو تین دفعہ مکان پر آتے ہیں۔ دوا بدلتے ہیں۔ مگر کوئی نسخہ کارگر نہیں ہوتا۔ بخار بدستور ہے۔ کھانسی میں کچھ کمی نہیں۔ ضعف بڑھتا جاتا ہے اور بدن کمزور ہو رہا ہے۔ اللہ تعالےٰ ان کو جلد شفا بخشے۔

میں ایک مہینے کی ضروری رخصت کی درخواست صدر میں بھیجتا ہوں اور امید ہے کہ پرسوں تک جواب آجائے گا۔ آپ بھی مناسب سمجھیں تو رخصت کا انتظام کریں۔ والد بزرگوار اور عزیز ابراہیم اگرچہ وہاں موجود ہیں۔ مگر ایسے نازک وقت میں والدہ صاحبہ کی خدمت میں رہنا ہمارا بھی فرض ہے۔

۱۵۔ اکتوبر ۱۸۹۷ء } غمگین امیرالدین

# (۴) بیٹے کی طرف سے باپ کی خدمت میں

حضرة الوالد الماجد!

بعد اهداء السلام انهي اليكم اني بفضل الله تعالٰى في غاية الصحة و لا كلفة لي في امر ما - قد ختم امتحان الربع الاول من هذه السنة و فزتُ في كل المضامين ما عدا سوال واحدٍ من سوالين في علم الحساب وهذا يوجب الاسف -

اني اشتغل ليلا و نهارًا في القرأة و الكتابة و حضرة الاستاذ يبذل جهده في التعليم ايضًا - و منزل الاكل بالاجرة في غاية النظام - و الرياضة تكون كل يوم و للتفرج و التفسح اوقات معينة و لا كلفة لي في الاكل و الشرب غير ان اللبن و الحليب لا يوجد ان هنا و هذا من الامور الاعتيادية في المدائن و لكن هذه الكلفة لا تبارى حصول نعمة العلم -

۲۵ - مايو ۱۸۹۷ء } خادمكم عبد العزيز

لجناب والد بزرگوار!

آداب و تسلیمات کے بعد گذارش ہے کہ خدا تعالیٰ کے فضل سے نیاز مند تندرست ہے کسی طرح کی کوئی تکلیف نہیں۔ کل اس مدرسہ کا سہ ماہی معائنہ ختم ہوا امتحان کے وقت اور سب مضمونوں میں بندہ اچھا رہا مگر حساب کے دو سوالوں میں سے صرف ایک صحیح نکلا اس کا بہت افسوس ہے۔

دن رات پڑھنے لکھنے میں مصروف رہتا ہوں۔ استاد صاحب بھی محنت سے پڑھاتے ہیں۔ بورڈنگ ہاؤس کا انتظام بہت اچھا ہے۔ ورزش روزمرہ ہوتی ہے۔ سیر و تفریح کے لئے وقت مقرر ہے کھانے پینے کی طرف سے کسی قسم کی تکلیف نہیں۔ البتہ دودھ اور لسی نہیں ملتی اور یہ شہروں کی معمولی دقت ہے مگر یہ تکلیف تحصیل علم کے مقابلے میں کچھ بھی نہیں۔

۲۵ - مئی ۱۸۹۷ء } عریضہ نیاز مند عبد العزیز

# (۵) چھوٹے بھائی کی طرف

اخی العزیز حرسہ اللّٰہ!

السلام علیکم وصلنی مکتوبکم وبعثت الیوم بالتحویل عشرین روبیۃ حسب طلبکم۔ فکما ینبغی بعد دفع المالیۃ اصرفہ فی امورك واشتغل فی القراءۃ والکتابۃ۔

اخبرنی حضرۃ الشریف انك لاتذھب الی المدرسۃ منذ ایام وھذہ العادۃ لیست بمحمودۃ یظھر انك تصاحب منیر خان الدائر فی التنزہ والقنص۔ فیعدو علیك فواغہ وعطلتہ۔ ایاك والمخالطۃ معہ۔ الزم المطالعۃ انظر اخویك احمد نواز وکریم خان لم یغیبا من المدرسۃ قطّ وکیف یبذلان الجھد فی التعلم وھما خیر تلامذۃ فی الصف ومع ذلك یلعبان فی وقت الفرصۃ ولو صاحبتھما لما فسدتَ۔

۱۲ ستمبر ۵۹ء } اخوکم غلام علی

برادر عزیز وافر تمیز عمرت دراز باد

سلام ودعا۔ تمہارا خط پہنچا تمہاری تحریر کے بموجب آج میں نے بیس روپے کا منی آرڈر بھیج دیا ہے۔ معاملہ ادا کرکے باقی روپیہ اپنے کام میں لاؤ اور لکھنے پڑھنے کی طرف توجہ کرو۔

جناب میر صاحب نے تحریر فرمایا ہے کہ تم کئی دنوں سے مدرسے نہیں جاتے یہ عادت کسی طرح سے اچھی نہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آوارہ گرد منیر خاں کے ساتھ سیر و شکار میں مصروف رہتے ہوگے وہ تمہیں کسی کام کا نہیں چھوڑیگا اس کی صحبت سے باز آؤ اور لکھنے پڑھنے کی طرف جی لگاؤ۔ احمد نواز و کریم خاں بھی تمہارے ہی بھائی ہیں۔ دیکھو مدرسے سے وہ کبھی غیر حاضر نہیں ہوئے کس محنت سے پڑھتے ہیں کہ جماعت میں سب سے بہتر ہیں وقت بچا کر کھیل کود بھی لیتے ہیں۔ تم بھی ان کی صحبت میں رہتے تو کیوں بگڑتے۔

۱۲ ستمبر ۱۸۹۷ء } غلام علی اوورسیر ڈاک لاہور موچی دروازہ

# (۶) چھوٹے سالے کے نام بیمار پرسی کا خط

ایها الاخ العزیز حفظکم الله!

السلام علیکم ورحمة الله وبرکاته۔

صادفنی الیوم حسن الحداد فی السوق وعلمت منه ان مزاجکم منحرف للغایة منذ ایام وقد بولغ فی المداواة فلم تبل الی الآن فاضطرب قلبی من ذلک ومما یوجب الاسف انه لم یخبرنی احد عن هذا ولو لم یقابلنی الحسن الیوم لما اطلعت علیه وانی واختکم محزونان بسماع هذا الخبر المدهش وقد تصل الیوم هی برفقة احمد الدین افندی فی قطار المساء الیکم ان شاء الله تعالی وانا اصل مساء الجمعة وحیث المسامحة تکون یوم السبت فلذا اقیم هناك یومین والله یشفیك عاجلاً۔

۷ دسمبر ۱۸۹۶ء — الداعی کرم الدین الکاتب فی بتالہ۔

پیارے بھائی! خدا تمہیں سلامت رکھے!

السلام علیکم۔ آج حسن لہار اتفاقاً بازار میں مل گیا اس سے معلوم ہوا کہ کچھ دنوں سے تمہاری طبیعت بہت ناساز ہے۔ گو علاج معالجہ بہت ہوا مگر ابھی تک افاقہ کی کوئی صورت نہیں جس سے دل نہایت بیقرار ہوا۔ افسوس ہے کہ مجھے کسی نے اس کی خبر نہ دی اور اگر آج بھی حسن نہ ملتا۔ تو مطلق خبر نہ ہوتی۔ اس سے مجھے اور تمہاری ہمشیرہ کو بہت ملال ہوا۔ چنانچہ وہ تو آج ہی شام کی گاڑی سے عزیز احمد الدین کے ساتھ انشاء اللہ تعالے وہاں پہنچ جائیں گی۔ میں جمعہ کی شام تک آ پہنچوں گا۔ چونکہ شنبہ کو تعطیل ہے۔ اس لئے دو دن وہاں رہوں گا۔ خدا تعالے آپ کو بہت جلد صحت دے۔

۷ دسمبر ۱۸۹۶ء — کرم الدین محرر تحصیل بٹالہ

# (۷) شیخ محمد رشید رضا ایڈیٹر المنار کا خط مؤلف کے نام

حضرة الاخ الفاضل الحافظ
عبد الرحمن افندی الهندی المحترم!
السلام عليكم ورحمة الله وبركاته -
اما بعد فقد حضرة الاستاذ الشيخ محمد عبده فذاكرته فی شانكم فاظهر لی التأسف لعدم الاجتماع بكم يوم اخذ تم الكتاب - وقال ان السبب فی ذلك بلادة البواب فانه ما اعلمه بحضوركم الا بعد ذهابكم. ثم اعطانی ثمن الكتاب اخوان الصفا واكد بطلب نسخة ثانية من كتاب الاسماء والصفات۔

اما كتاب كنز العمال فنسيت ان اذكره لكم امس وربما اذكره اليوم وعلى كل حال اطلبوا لى نسختين بالشرط الذی ذكرته لكم وانا على ثقة بانه اذا طلبتم عدة نسخ فانها تروج. و انتى مرسل لكم الثمن حوالة على البوستة فعرفنی بوصول كتابه ثم ان الكتب التی تطلبها من الهند لی وللاستاذ فاكتب لمرسليها ان يرسلوها باسمی لادارة جريدة المنار۔

محمد رشید رضا منشئ المنار

برادر معظم حافظ
عبد الرحمٰن صاحب

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ

جناب استاذ شیخ محمد عبدہ صاحب تشریف لائے اور میں نے ان سے آپ کا ذکر کیا جب آپ کتاب لیگئے اس دن آپ سے ملاقات نہ ہونے کا انہوں نے بہت افسوس کیا اور فرمایا کہ دربان کی کم فہمی سے ایسا ہوا کیونکہ اس نے آپ کے تشریف لانے کی خبر اس وقت دی جبکہ آپ واپس چلے گئے تھے۔ اخوان الصفا کی قیمت عطا فرمائی اور کتاب الاسماء والصفات کا ایک اور نسخہ منگانے کے بارے میں تاکید کی۔

کتاب کنز العمال کا ذکر کرنا میں ان سے کل بھول گیا لیکن آج ضرور ذکر کروں گا۔ بہر حال آپ دو نسخے اسی شرط کے موافق جو میں نے آپ سے بیان کی تھی منگوا دیجیے ہمیں اس امر کا بھروسہ ہے کہ اگر آپ متعدد نسخے منگائیں تو ان کا خوب رواج ہوگا اور میں منی آرڈر کے ذریعہ قیمت روانہ کرتا ہوں۔ آپ اس کی وصولیابی سے بذریعہ تحریر مطلع کریں جو کتابیں آپ میرے اور جناب استاد صاحب کے لئے ہندوستان سے طلب فرمائیں بھیجنے والوں کو لکھ دیں کہ وہ کتاب میرے نام پر دفتر اخبار المنار کے پتہ پر روانہ کریں۔

# شیخ علی یوسف اڈیٹر المؤید کا خط جناب عبد القیوم صاحب حیدر آبادی کے نام

حضرۃ المولی الفاضل الملا

عبد القیوم افندی دام فضلہٗ

اما بعد فقد وصلنا کتابکم الاخیر وشکرنا فضلکم وقد ارسلنا لجنابکم فی الاسبوع الماضی الکتب المبینۃ فوق مع توضیح اثمانها حسب القروش المصریۃ التی عبرتها بالجنیہ انکلیزیۃ ۹۷ قرشا ونصفا ومبلغها ۱۷۰ قرشا عبارۃ عن ۴۴ فونکا وکسور۔

وارسلنا لجنابکم مع الکتب المذکورۃ کتاب الفخری الذی ہو من حقکم فی الاشتراک فی کتب الشرکۃ والباقی لحضرتکم ۱۲۲ قرشا تحت طلبکم ونرسل لکم قریبا کتبا جدیدۃ من حقکم فی کتب الشرکۃ التی تطبع الآن۔

اما الاشتراک فی طبع تفسیر الطبری فهو ۱۲۰ قرشا ولکننا لا نحسب انہ یتم قبل ثلث سنوات ویرتاب تمامہ فالاولی انتظار خلاصہ وشراءہ بعد ذلک۔

جناب مولانا ملا عبد القیوم

صاحب دام فضلہٗ

بعد از سلام مسنون عرض ہے کہ آپکا پچھلا خط پہنچا اس مہربانی کے ہم شکر گزار ہیں ہم نے گذشتہ ہفتہ میں کتب مندرجہ بالا آپ کی خدمت میں روانہ کی تھیں اور ان کی قیمتیں مصری قرشوں کے مطابق لگائی تھیں۔ جن میں ۹۷½ قرش انگریزی پونڈ کے برابر ہوتے ہیں اور میزان قیمت ۱۷۰ قرش ہے جس کے ۴۴ فرانک اور کچھ کسر بنتی ہے۔

ہم۔ نمان کتابوں کے ہمراہ کتاب الفخری بھی روانہ کی تھی جو کتب کمپنی کے چندہ میں آپ کا حق ہے اب ۱۲۲ قرش کمپنی کے ذمہ آپ کے واجب ہیں ہم عنقریب آپ کی خدمت میں نئی کتابیں بھیجیں گے جو کمپنی کی ان کتابوں میں جو اب چھپ رہی ہیں آپ کا حق ہے۔

تفسیر طبری کا چندہ ۱۲۰ قرش ہے مگر ہمارے خیال میں وہ تین برس سے پہلے ختم نہیں ہوگی اس کے اتمام میں بھی شک ہے۔ مناسب ہے کہ اس کے اختتام کا انتظار کیا جائے اور اس کے بعد خریداری کی تجویز ہو۔

# (۹) حاجی محمد توفیق ہبری تاجر بیروت کا خط مؤلف کے نام

جناب حضرة الفاضل المحترم اخی العزیز الحافظ
عبد الرحمن افندی ادام الله وجوده
اما بعد فالسلام علیکم ورحمة الله
وبرکاته - قدمت قبل هذه ثلاث
مکاتیب وبها ما اقتضی ذکره فلعلها
وصلت الیکم باوفر المسرات ثم افیدکم
ان صندوق الکتب قد وصل سالمة
ورأیت ما فیه فاذا هو کما ذکرتم لم
ینقص منه شیء والله الحمد غیر ان
بعض النسخ قد تمزق بعض اوراقها
لانه اصابها مسامیر الصندوق فلذلك
حصل علی النسخ ضرر ثم امتثلت امرکم
بتصدیر احدی عشر نسخة الی
الاستانة وسارسل قائمة باسمائها
واثمانها -

وحررت لکم سابقا ان تکتبوا الی
صاحب العطریات ان یرسل لنا قائمة
باسم کل صنف بالعربی وعن ثمن القنینة
ولم ازل بانتظار ذالك وسنعلن اسماء
الکتب فی ثمرات الفنون فی العدد الآتی
ان شاء الله تعالی هذا ما اقتضی تحریره
الآن بوجه السرعة والاجمال وسأذکر
لکم ما یحدث بعد والسلام -

محترم فاضل اور میرے پیارے بھائی حافظ
عبد الرحمن صاحب خدا تمہیں سلامت رکھے
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، اس سے پیشتر
تین خط بھیج چکا ہوں اور قابل ذکر ان میں درج ہیں
امید ہے کہ یہ خطوط ایسے وقت پہنچے ہونگے کہ آپ
ہر طرح سے خوش خرم ہونگے میں آپکو اطلاع دیتا ہوں
کہ کتابوں کا صندوق پہنچ گیا اور میں نے وصول پایا۔
جو کچھ اس میں تھا میں نے دیکھا وہ بالکل آپ کی تحریر کے
موافق تھا کسی چیز کی کمی نہیں ہوئی۔ خدا کا شکر ہے
صرف بعض نسخوں کے کچھ اوراق پھٹ گئے تھے
کیونکہ صندوق کی میخیں اس میں گھس گئی تھیں اس
وجہ سے بعض نسخوں کا نقصان ہوا میں نے بہ تعمیل ارشاد
گیارہ نسخے اسنبول کو روانہ کر دیئے اور عنقریب فہرست
روانہ کروں گا جس میں کتابوں کے نام اور قیمتیں
درج ہونگی۔

میں نے قبل ازیں آپکو لکھا تھا کہ آپ عطریات کے
مالک کو تحریر کریں کہ مجھے ایک فہرست بھیج دے جس
میں جملہ اقسام عطریات کے نام عربی میں اور شیشی کی
قیمت درج ہو اور میں برابر اس کی انتظار میں ہوں
خدا نے چاہا تو کتابوں کے نام ثمرات الفنون کے
آئندہ پرچہ میں شائع کروں گا اس وقت جو کچھ
مناسب تھا جلدی کے باعث مجملاً لکھا گیا
بعد میں جو حال ہوگا لکھا جائے گا۔

## (۵) جناب محمود بک سالم جج عدالت عالیہ اسکندریہ کا خط مؤلف کے نام

حضرة المحترم الفاضل الحافظ عبد الرحمن

بعد السلام التام والسؤال عن صحتكم ان شاء الله تكونون بغاية الصحة و السلامة نحمد الله على قدومكم الى بلاد مصر بالثاني سالمين محفوظين ؛

وصلني جوابكم وان شاء الرحمن ساحضر مبكرا الكسبرس الليل بحضور الاحتفال الخديوي بالازبكية - فان تقابلنا هناك يكون خيرا و الا فالمقابلة عند حبيب افندي بشارع باب الخلق وساخذ معي الكتب التي عندي والتي عند المسيو تشيارام لاحضارها بطرفكم ؛

وكنت اود انكم تطولوا يوم اقامتكم بمصر حتى نتمكن من المحادثة سويا لتخبروا عن السياحة ونتكلم ومعكم في بعض الشئون المفيدة ونستفيد منكم العلم ؛

اما سفري من الاسكندرية وترك الوظيفة هنا يكون ان شاء الله قبل ايام العيد لاني اتفقت مع الحكومة الخديوية لتخلي طرفي من خدمتها حتى ابقى في منزلي واشتغل مستقلا ؛

محترم فاضل حافظ عبد الرحمن صاحب

سلام مسنون اور مزاج پرسی کے بعد امید ہے کہ آپ خدا کے فضل سے صحیح و تندرست ہونگے ہم خدا کا شکر ادا کرتے ہیں کہ آپ خیر و عافیت کے ساتھ دوسری بار مصر میں تشریف فرما ہوئے

آپ کا خط پہنچا میں انشاء اللہ تعالیٰ رات کی ڈاک گاڑی سے بڑی فجر خدیو معظم کے دربار میں شریک ہونے کی غرض سے پہنچوں گا جو ازبکیہ میں منعقد ہوگا۔ اگر وہاں ملاقات ہوئی تو بہتر ورنہ شارع باب الخلق پر حبیب آفندی کے پاس ملاقات ہوگی۔ اور جو کتابیں میرے اور لالہ چیلارام کے پاس ہیں۔ آپ کی خدمت میں پہنچانے کی غرض سے ہمراہ لیتا آؤں گا ؛

میری خواہش تھی کہ آپ مصر میں چند روز اپنی اقامت کو بڑھائیں تاکہ ہم مل کر اچھی طرح بات چیت کر سکیں۔ آپ اپنی سیر و سیاحت سے ہمیں آگاہ کریں اور ہم بعض امور میں آپ سے گفت گو کر کے اپنے معلومات بڑھائیں ؛

اسکندریہ سے میری روانگی اور یہاں کی نوکری سے دستبرداری انشاء اللہ عید سے پیشتر ہو جائیگی کیونکہ خدیو مصر کی گورنمنٹ سے اس امر کا فیصلہ ہو گیا ہے کہ میں سرکاری نوکری سے سبکدوش ہو جاؤں تاکہ اپنے گھر پر سکون اور مستقل طور سے اپنے کام میں مشغول رہوں

## (۱۱) جناب فواد بک سلیم ایک مصری رئیس زادے کا خط مؤلف کے نام

صدیقی الفاضل الحافظ عبد الرحمٰن!

وصلنی بالسلامة عزیز خطابکم من سوریا وحمدت المولیٰ جل شانہ علی صحتکم. متعکم الباری بالعافیة و اعادکم الینا سالمین غانمین ولکن قد استغربت کل الاستغراب من عدم وصول الکتب التی ارسلتها الی الهند ووصل البوستة بین یدی الان ولربما تکون وصلت لصاحبها لعبد کتابة مکتوبکم الاخیر لکم. واما بقیة طلباتکم فی کتابکم التی سأقوم ان شاء الله باجراء کل ما فیها.

ارجوکم جمع المعلومات اللازمة عن البابیین ولا تهملوا خصوصًا فی مقابلة عباس افندی الموجود بعکّا الذی هو رئیس البابیین لانہ علی ما بلغنی من اعلم واهم رجال عصرنا هذا.

نحن هنا فی غایة من الصحة ولا ینقص لنا سوی بعدکم عنا. ونحن والشیخ مبین دائمًا فی سیرتکم فان کنتم بعیدا عنا جسمًا ولکن ارواحنا متصلة بکم دائمًا ابدًا.

میرے فاضل دوست حافظ عبد الرحمٰن صاحب

آپ کا شفقت نامہ صحیح سالم ملک شام سے میرے پاس پہنچا اور میں نے آپ کی صحت اور سلامتی پر اللہ کا شکر کیا خدا آپ کو خیر و عافیت سے رکھے اور آپکو تندرستی و کامیابی کے ساتھ ہماری طرف واپس لائے مجھے اُن کتابوں کے نہ پہنچنے پر نہایت تعجب ہوا ہے جو میں نے ہندوستان کو روانہ کی تھیں میرا پاس ڈاکخانہ کی رسید اس وقت تک موجود ہے ممکن ہے کہ آپکے نام اخیر خط لکھنے کے بعد مالک کو کتابیں پہنچ گئی ہوں آپ کی باقی ماندہ فرمائشیں جو آپ کے خط میں درج ہیں خدا نے چاہا تو ان سب کی تعمیل کے لئے پوری کوشش کروں گا۔

مجھے امید ہے کہ آپ بابیوں کے متعلق ضروری معلومات بہم پہنچائیں گے خصوصًا عباس آفندی کی ملاقات میں جو شہر عکّا میں رہتا ہے اور بابیوں کا پیشوا ہے کوتاہی نہیں کریں گے۔ کیونکہ جہاں تک میں نے سُنا ہے وہ شخص ہمارے زمانے کے بہت بڑے علما اور مشاہیر میں سے ہے۔

ہم یہاں بہت اچھی طرح سے ہیں اور ہم کو آپکی دوری کے سوا کسی چیز کی کمی نہیں ہم اور شیخ مبین ہمیشہ آپ کے حسن سیرت کا ذکر کرتے ہیں اگرچہ آپ میں اور ہم میں جسمانی دوری ہے لیکن ہمارے دل ہمیشہ آپ سے وابستہ ہیں۔

